إِلَى مَصَافِّ هٰؤُلَاءِ فَصَلَّى بِهِمْ رَكْعَةً ثُمَّ قَضَوْا رَكْعَةً رَكْعَةً ثُمَّ ذَهَبَ هٰؤُلَاءِ إِلَى مَصَافِّ هٰؤُلَاءِ وَجَاءَ هٰؤُلَاءِ إِلَى مَصَافِّ هٰؤُلَاءِ فَقَضَوْا رَكْعَةً۔

گئے اور وہ ان کی جگہ آئے اور ایک رکعت قضا کی۔

۱۷۳۴۔ حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرَةَ قَالَ ثَنَا بَكْرُ بْنُ بَكَّارٍ الْقَيْسِيُّ قَالَ ثَنَا عَبْدُ الْمَلِكِ ابْنُ الْحُسَيْنِ قَالَ ثَنَا خُصَيْفٌ عَنْ أَبِي عُبَيْدَةَ عَنْ عَبْدِ اللهِ قَالَ لَمَّا صَلَّى رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ صَلٰوةَ الْخَوْفِ فِي حَرَّةِ بَنِي سُلَيْمٍ ثُمَّ ذَكَرَ نَحْوَهُ غَيْرَ أَنَّهُ لَمْ يَذْكُرُوا كُلُّهُمْ فِي صَلٰوةٍ وَزَادُوا كَانُوا فِي غَيْرِ الْقِبْلَةِ۔

حضرت ابو عبیدہ، حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ جب نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے حرہ بنی سلیم میں نماز خوف پڑھائی۔ اس کے بعد انھوں نے اس کی مثل ذکر کیا انھوں نے یہ الفاظ نہیں فرمائے کہ وہ تمام نماز میں تھے ہاں یہ اضافہ کیا کہ وہ قبلہ رُخ نہیں تھے۔

قَالَ أَبُو جَعْفَرٍ فَقَدْ أَخْبَرَ فِي هٰذَا الْحَدِيْثِ أَنَّهُمْ قَضَوْا رَكْعَةً رَكْعَةً وَأَخْبَرَ أَنَّهُمْ دَخَلُوا فِي الصَّلٰوةِ جَمِيعًا فَقَدْ ثَبَتَ بِمَا ذَكَرْنَا مِنَ الْآثَارِ أَنَّ صَلٰوةَ الْخَوْفِ رَكْعَتَانِ غَيْرَ أَنَّ حَدِيْثَ ابْنِ مَسْعُودٍ ذَكَرَ فِيهِ دُخُولَهُمْ فِي الصَّلٰوةِ مَعًا فَأَرَدْنَا أَنْ نَنْظُرَ هَلْ عَارَضَ هٰذَا الْحَدِيْثَ غَيْرُهُ فِي هٰذَا الْمَعْنَى فَنَظَرْنَا فِي ذٰلِكَ۔

امام ابو جعفر طحاوی رحمۃ اللہ فرماتے ہیں اس حدیث میں بتایا گیا ہے کہ انھوں نے ایک ایک رکعت قضا کی اور یہ بھی بتایا گیا کہ وہ سب ایک نماز میں داخل ہوئے۔ ان مذکورہ روایات سے ثابت ہوا کہ نمازِ خوف دو رکعتیں ہیں البتہ ابن مسعود رضی اللہ عنہ کی روایت میں ان تمام کے بیک وقت نماز میں داخل ہونے کا ذکر ہے۔ پس ہم نے دیکھنا چاہا کہ کیا یہ حدیث اس مفہوم میں دوسری حدیث کے خلاف ہے۔ تو ہم نے اس سلسلے میں دیکھا۔

۱۷۳۵۔ فَإِذَا يُونُسُ قَدْ حَدَّثَنَا قَالَ ثَنَا ابْنُ وَهْبٍ أَنَّ مَالِكًا حَدَّثَهُ عَنْ نَافِعٍ أَنَّ عَبْدَ اللهِ بْنَ عُمَرَ كَانَ إِذَا سُئِلَ عَنْ صَلٰوةِ الْخَوْفِ قَالَ يَتَقَدَّمُ الْإِمَامُ وَطَائِفَةٌ مِنَ النَّاسِ فَيُصَلِّي بِهِمْ رَكْعَةً وَيَكُوْنُ طَائِفَةٌ مِنْهُمْ بَيْنَهُ وَبَيْنَ الْعَدُوِّ لَمْ يُصَلُّوْا فَيَتَقَدَّمُ الَّذِيْنَ لَمْ يُصَلُّوْا وَيَتَأَخَّرُ الْآخَرُوْنَ فَيُصَلِّي بِهِمْ رَكْعَةً ثُمَّ يَنْصَرِفُ الْإِمَامُ وَقَدْ صَلَّى رَكْعَتَيْنِ فَتَقُوْمُ كُلُّ طَائِفَةٍ مِنَ الطَّائِفَتَيْنِ فَيُصَلُّوْنَ لِأَنْفُسِهِمْ رَكْعَةً رَكْعَةً بَعْدَ أَنْ يَنْصَرِفَ الْإِمَامُ فَيَكُوْنُ كُلُّ وَاحِدَةٍ مِنَ الطَّائِفَتَيْنِ قَدْ صَلَّوْا رَكْعَتَيْنِ رَكْعَتَيْنِ قَالَ نَافِعٌ لَا أَرَى ابْنَ عُمَرَ ذَكَرَ ذٰلِكَ إِلَّا عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَدْ أَخْبَرَنِيْ هٰذَا الْحَدِيْثُ أَنَّ دُخُوْلَ الثَّانِيَةِ فِي الصَّلٰوةِ بَعْدَ أَنْ يُصَلِّيَ الْإِمَامُ بِالطَّائِفَةِ

حضرت نافع فرماتے ہیں جب حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے نماز خوف کے بارے میں پوچھا جاتا تو فرماتے امام آگے ہو اور لوگوں کا ایک گروہ اس کے ساتھ ہو ان کو ایک رکعت پڑھائے اور ان میں سے ایک جماعت اس (امام) کے اور دشمن کے درمیان ہو اور وہ نماز نہ پڑھیں پھر وہ جنھوں نے نماز نہیں پڑھی آگے بڑھیں اور دوسرے پیچھے ہٹ جائیں اب ان کو ایک رکعت پڑھائے پھر امام سلام پھیرے اور تحقیق وہ دو رکعتیں پڑھ چکا ہے۔ پھر دونوں گروہ کھڑے ہو کر ایک ایک رکعت خود بخود پڑھیں اور یہ امام کے سلام پھیرنے کے بعد ہو پس ہر گروہ نے دو دو رکعتیں پڑھی ہوں گی۔ حضرت نافع رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں میں سمجھتا ہوں کہ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما یہ بات رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہوئے بتاتے تھے۔ پس اس حدیث میں بتایا گیا کہ دوسرا گروہ اس وقت نماز میں داخل ہو جب امام پہلے گروہ کو ایک رکعت پڑھا چکے اور قرآن پاک بھی اس بات پر گواہ ہے اللہ تعالیٰ

الاُوْلٰی رَکْعَۃً وَالْکِتَابُ شَاھِدٌ لِھٰذَا فَاِنَّ اللّٰہَ تَعَالٰی قَالَ "وَلْتَاْتِ طَائِفَۃٌ اُخْرٰی لَمْ یُصَلُّوْا فَلْیُصَلُّوْا مَعَکَ" فَقَدْ ثَبَتَ بِمَا وَصَفْنَا اَنَّ دُخُوْلَ الثَّانِیَۃِ فِی الصَّلٰوۃِ بَعْدَ فَرَاغِ الْاِمَامِ مِنَ الرَّکْعَۃِ الْاُوْلٰی وَھٰذَا الْخَبَرُ صَحِیْحُ الْاِسْنَادِ وَاَصْلُہٗ مَرْفُوْعٌ وَاِنْ کَانَ نَافِعٌ قَدْ شَکَّ فِیْہِ فِیْ وَقْتٍ مَا۔ حَدَّثَ بِہٖ مَالِکٌ وَھٰکَذَا رَوَاہُ عَنْہُ اَصْحَابُہُ الْاَکَابِرُ۔

۱۷۳۶۔ حَدَّثَنَا عَلِیُّ بْنُ شَیْبَۃَ قَالَ ثَنَا قَبِیْصَۃُ قَالَ ثَنَا سُفْیَانُ عَنْ مُوْسٰی بْنِ عُقْبَۃَ عَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ صَلّٰی رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ صَلٰوۃَ الْخَوْفِ فِیْ بَعْضِ اَیَّامِہٖ فَقَامَتْ طَائِفَۃٌ مِّنْھُمْ مَعَہٗ وَطَائِفَۃٌ مِّنْھُمْ فِیْمَا بَیْنَہٗ وَبَیْنَ الْعَدُوِّ فَصَلّٰی بِھِمْ رَکْعَۃً ثُمَّ ذَھَبَ ھٰؤُلَاءِ اِلٰی مَصَافِّ ھٰؤُلَاءِ وَجَاءَ ھٰؤُلَاءِ اِلٰی مَصَافِّ ھٰؤُلَاءِ فَصَلّٰی بِھِمْ رَکْعَۃً ثُمَّ ذَھَبَ ھٰؤُلَاءِ اِلٰی مَصَافِّ ھٰؤُلَاءِ وَجَاءَ ھٰؤُلَاءِ اِلٰی مَصَافِّ ھٰؤُلَاءِ فَصَلّٰی بِھِمْ رَکْعَۃً ثُمَّ سَلَّمَ عَلَیْھِمْ ثُمَّ قَضَتِ الطَّائِفَتَانِ رَکْعَۃً رَکْعَۃً۔

۱۷۳۷۔ حَدَّثَنَا فَھْدُ بْنُ سُلَیْمٰنَ وَاَحْمَدُ ابْنُ مَسْعُوْدٍ الْخَیَّاطُ قَالَا ثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ کَثِیْرٍ عَنِ الْاَوْزَاعِیِّ عَنْ اَیُّوْبَ بْنِ مُوْسٰی عَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ عَنْ رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ بِمِثْلِ مَعْنَاہُ۔

وَقَدْ رَوَاہُ اَیْضًا سَالِمٌ عَنْ اَبِیْہِ مَرْفُوْعًا۔

۱۷۳۸۔ حَدَّثَنَا یَزِیْدُ بْنُ سِنَانٍ قَالَ ثَنَا اَبُو الرَّبِیْعِ الزَّھْرَانِیُّ قَالَ ثَنَا فُلَیْحُ بْنُ سُلَیْمٰنَ عَنِ الزُّھْرِیِّ عَنْ سَالِمٍ عَنْ اَبِیْہِ اَنَّہٗ صَلَّاھَا مَعَ رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ کَذٰلِکَ۔

۱۷۳۹۔ حَدَّثَنَا اَبُوْ مُحَمَّدٍ فَھْدُ بْنُ سُلَیْمٰنَ قَالَ ثَنَا اَبُو الْیَمَانِ قَالَ اَنَا شُعَیْبٌ عَنِ الزُّھْرِیِّ قَالَ

ارشاد فرماتا ہے "ولتات طائفۃ اخری لم یصلوا فلیصلوا معك" ۔ اور چاہیے کہ دوسرا گروہ آئے جس نے نماز نہیں پڑھی پس وہ آپ کے ساتھ نماز پڑھیں۔

جو کچھ ہم نے بیان کیا اس سے ثابت ہوا کہ دوسرا گروہ اس وقت نماز میں داخل ہوگا جب امام پہلی رکعت سے فارغ ہو جائے اس حدیث کی سند صحیح ہے اور اصلاً یہ مرفوع ہے اگرچہ حضرت نافع نے مالک سے بیان کرتے وقت شک کا اظہار کیا ان کے بڑے بڑے شاگردوں نے ان سے اسی طرح (مرفوعاً) روایت کیا ہے۔

حضرت موسیٰ بن عقبہ، حضرت نافع سے وہ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک مرتبہ نمازِ خوف پڑھائی تو ان میں سے ایک گروہ آپ کے ساتھ کھڑا ہوا اور ایک گروہ آپ کے اور دشمنوں کے درمیان تھا۔ آپ نے ان کو ایک رکعت پڑھائی پھر یہ گروہ ان کی جگہ چلا گیا اور وہ ان کی جگہ آ گئے، آپ نے ان کو بھی ایک رکعت پڑھائی پھر یہ ان کی جگہ چلے گئے اور وہ ان کی جگہ آ گئے آپ نے ان کو ایک رکعت پڑھائی پھر ان کے ساتھ سلام پھیرا اس کے بعد دونوں گروہوں نے ایک ایک رکعت قضاء کی۔

---

حضرت ایوب بن موسیٰ، حضرت نافع سے وہ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے وہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے اس کے ہم معنیٰ روایت کرتے ہیں۔ حضرت سالم رضی اللہ عنہ نے بھی اپنے والد گرامی سے مرفوعاً روایت کیا ہے۔

حضرت سالم اپنے والد (رضی اللہ عنہما) سے روایت کرتے ہیں کہ انھوں نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ اسی طرح نماز پڑھی ہے۔

---

حضرت امام زہری فرماتے ہیں مجھے حضرت سالم رضی اللہ عنہ نے خبر دی کہ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما نے فرمایا میں

قال اخبرني سالم ان ابن عمر قال غزوت مع رسول صلى الله عليه وسلم غزوة قبل نجد فوازينا العدو ثم ذكر مثله۔

۱۷۴۰- وذهب آخرون في ذلك الى ما حدثنا يونس قال انا ابن وهب ان مالكا حدثه عن يزيد بن رومان عن صالح بن خوات عمن صلى مع رسول الله صلى الله عليه وسلم يوم ذات الرقاع صلوة الخوف ان طائفة صفت معه وطائفة وجاه العدو فصلى بالذين معه ركعة ثم ثبت قائما واتموا لانفسهم ثم انصرفوا فصفوا وجاه العدو وجاءت الطائفة الاخرى فصلى بهم الركعة۔

۱۷۴۱- حدثنا يونس قال انا ابن وهب ان مالكا حدثه عن يحيى بن سعيد عن القاسم بن محمد بن ابي بكرة عن صالح بن خوات الانصاري ان سهل بن ابي حثمة اخبره ان صلوة الخوف فذكر نحوه ولم يذكره عن النبي صلى الله عليه وسلم وزاد في ذكر الركعة الاخرة قال فيركع بهم ويسجد ثم يسلم فيقومون فيركعون لانفسهم الركعة الباقية ثم يسلمون۔

۱۷۴۲- حدثنا ابو بكرة قال ثنا مؤمل قال ثنا سفيان عن يحيى بن سعيد فذكر مثله باسناده۔

قيل لهم ان هذا الحديث فيه انهم صلوا وهم ماموْمون قبل فراغ الامام من الصلوة في حديث يزيد بن رومان عن صالح بن خوات وقد روينا من حديث شعبة عن عبد الرحمن بن القاسم عن ابيه عن صالح بن خوات خلافا لذلك لان في حديث يزيد بن رومان انه ثبت بعد ما صلى الركعة الاولى

نے رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے ہمراہ نجد کی طرف ایک غزوہ میں شرکت کی تو ہم دشمن کے مقابلے میں کھڑے ہو گئے پھر انھوں نے اس کی مثل ذکر کیا۔

دوسرے حضرات نے اس سلسلے میں ان روایات کو اختیار کیا ہے۔ حضرت مالک نے یزید بن رومان سے انھوں نے صالح بن خوات سے، انھوں نے اس شخص سے جس نے ذات الرقاع (ایک غزوہ) کے دن نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے ہمراہ نماز پڑھی روایت کیا کہ ایک گروہ نے آپ کے ساتھ صف بنائی اور دوسرا گروہ دشمن کے مقابلے میں تھا۔ آپ نے ان لوگوں کو جو آپ کے ساتھ ایک رکعت پڑھائی پھر وہ کھڑے رہے اور انھوں نے اپنی اپنی نماز مکمل کی اسکے بعد وہ چلے گئے اور دشمن کے مقابل صف بند ہو گئے۔ (اب) دوسرا قافلہ آیا اور آپ نے ان کو ایک رکعت پڑھائی جو نماز سے باقی بچی تھی پھر آپ

حضرت صالح بن خوات انصاری سے مروی ہے کہ حضرت سہل بن ابی حثمہ نے ان کو نماز خوف کے بارے میں بتایا اور اس کی مثل ذکر کیا لیکن نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے (مروی) ذکر نہیں کیا البتہ دوسری رکعت کے سلسلے میں ذکر کیا کہ انھوں نے فرمایا آپ ان کے ساتھ رکوع اور سجدہ کرتے پھر سلام پھیرتے پس وہ لوگ کھڑے ہو کر باقی رکعت خود بخود ادا کرتے پھر سلام پھیرتے۔

حضرت سفیان، حضرت یحییٰ بن سعید سے روایت کرتے ہیں انھوں نے اپنی سند کے ساتھ اس کی مثل ذکر کیا۔

ان لوگوں سے کہا جائے گا کہ اس حدیث میں ہے کہ انھوں نے مقتدی ہونے کی حیثیت میں امام کے فارغ ہونے سے پہلے نماز پڑھی جیسا کہ بواسطہ یزید بن رومان، حضرت صالح بن خوات سے مروی ہے اور حضرت شعبہ کی روایت جو انھوں نے عبدالرحمٰن بن قاسم سے انھوں نے اپنے والد سے اور انھوں نے حضرت صالح بن خوات سے روایت کی ہے اس کے خلاف ہے کیونکہ حضرت یزید بن رومان کی روایت میں ہے کہ آپ پہلی رکعت پڑھنے کے بعد کھڑے رہے

تَامًّا وَاَتَمُّوْا لِاَنْفُسِهِمْ ثُمَّ انْصَرَفُوْا ثُمَّ جَاءَتِ الْاُخْرٰى بَعْدَ ذٰلِكَ وَفِىْ حَدِيْثِ شُعْبَةَ عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ صَالِحِ بْنِ خَوَّاتٍ اَنَّهُ صَلّٰى بِطَائِفَةٍ مِّنْهُمْ رَكْعَةً ثُمَّ ذَهَبَ هٰؤُلَاءِ اِلٰى مَصَافِّ هٰؤُلَاءِ وَلَمْ يَذْكُرْ اَنَّهُمْ صَلَّوْا قَبْلَ اَنْ يَّنْصَرِفُوْا **فَقَدْ** خَالَفَ الْقَاسِمُ بْنُ مُحَمَّدٍ يَزِيْدَ بْنَ رُوْمَانَ فَاِنْ كَانَ هٰذَا يُؤْخَذُ مِنْ طَرِيْقِ الْاِسْنَادِ فَاِنَّ عَبْدَ الرَّحْمٰنِ عَنْ اَبِيْهِ الْقَاسِمِ عَنْ صَالِحِ بْنِ خَوَّاتٍ عَنْ سَهْلِ بْنِ اَبِىْ حَثْمَةَ عَنِ النَّبِىِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَحْسَنُ مِنْ يَزِيْدَ بْنِ رُوْمَانَ عَنْ صَالِحٍ عَمَّنْ اَخْبَرَهُ وَاِنْ تَكَافَئَا تَضَادَّا وَاِذْ تَضَادَّا لَمْ يَكُنْ لِاَحَدِ الْخَصْمَيْنِ فِىْ اَحَدِهِمَا حُجَّةٌ اِذْ كَانَ لِخَصْمِهِ عَلَيْهِ مِثْلُ مَا لَهُ عَلٰى خَصْمِهِ **فَاِنْ** قَالَ قَائِلٌ فَاِنَّ يَحْيَى بْنَ سَعِيْدٍ قَدْ رَوٰى عَنِ الْقَاسِمِ بْنِ مُحَمَّدٍ عَنْ صَالِحِ بْنِ خَوَّاتٍ عَنْ سَهْلٍ مَا يُوَافِقُ مَا رَوٰى يَزِيْدُ بْنُ رُوْمَانَ وَيَحْيَى بْنُ سَعِيْدٍ لَيْسَ بِدُوْنِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ الْقَاسِمِ فِى الضَّبْطِ وَالْحِفْظِ **قِيْلَ** لَهُ يَحْيَى بْنُ سَعِيْدٍ كَمَا ذَكَرْتَ وَلٰكِنْ لَمْ يَرْفَعِ الْحَدِيْثَ اِلَى النَّبِىِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّمَا اَوْقَفَهُ عَلٰى سَهْلٍ فَقَدْ يَجُوْزُ اَنْ يَّكُوْنَ مَا رَوٰى عَبْدُ الرَّحْمٰنِ بْنُ الْقَاسِمِ عَنِ الْقَاسِمِ عَنْ صَالِحٍ هُوَ الَّذِىْ كَذٰلِكَ كَانَ عِنْدَ سَهْلٍ عَنِ النَّبِىِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ خَاصَّةً ثُمَّ قَالَ هُوَ مِنْ رَاْيِهِ مَا بَقِىَ فَصَارَ ذٰلِكَ رَاْيًا مِنْهُ لَا عَنِ النَّبِىِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَكَذٰلِكَ لَمْ يَرْفَعْهُ يَحْيٰى اِلَى النَّبِىِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ **فَلَمَّا** احْتَمَلَ ذٰلِكَ مَا ذَكَرْنَا ارْتَفَعَ اَنْ يَّقُوْمَ بِهٖ حُجَّةٌ اَيْضًا وَالنَّظَرُ يَدْفَعُ ذٰلِكَ لِاَنَّا لَمْ نَجِدْ فِىْ شَىْءٍ مِّنَ الصَّلٰوةِ اَنَّ الْمَاْمُوْمَ يُصَلِّىْ شَيْئًا مِّنْهَا قَبْلَ

اور ان لوگوں نے اپنے طور پر نماز مکمل کی۔ پھر وہ واپس چلے گئے اور اس کے بعد دوسرا گروہ آیا۔ اور حضرت شعبہ کی روایت جو بواسطہ عبدالرحمٰن ان کے والد سے مروی ہے اور انھوں نے حضرت صالح بن خوات سے روایت کی ہے میں ہے کہ آپ نے ان میں سے ایک گروہ کو ایک رکعت پڑھائی پھر یہ لوگ ان کی جگہ چلے گئے، اس میں اس بات کا ذکر نہیں کہ انھوں نے واپسی سے پہلے نماز پڑھی (مکمل کی)

تو حضرت قاسم بن محمد نے یزید بن رومان کی مخالفت کی ہے اگر یہ بات سند کے اعتبار سے اختیار کی جائے تو حضرت عبدالرحمٰن اپنے والد قاسم سے وہ صالح بن خوات سے وہ حضرت سہل بن ابی حثمہ سے وہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے جو روایت کرتے ہیں وہ حضرت یزید بن رومان کی روایت سے جو انھوں نے حضرت صالح سے انھوں نے ایک خبر دینے والے سے روایت کی ہے نہایت اچھی ہے۔ —— اور اگر وہ دونوں مساوی ہوں تو ان میں تضاد ہوگا اور اگر تضاد ہوا تو کسی ایک گروہ کے لیے بھی کوئی روایت حجت نہیں ہوگی کیونکہ مقابل اس کے خلاف اسی طرح کی دلیل دے سکتا ہے۔ جو اس نے اس کے خلاف دی ہے۔

اگر کوئی شخص کہے کہ یحییٰ بن سعید نے قاسم بن محمد سے انھوں نے صالح بن خوات سے انھوں نے حضرت سہل سے یزید بن رومان کی روایت کے موافق روایت کیا ہے اور ضبط و حفظ میں یحییٰ بن سعید، عبدالرحمٰن بن قاسم سے کم نہیں ہیں۔

اس سے کہا جائے گا کہ حضرت یحییٰ بن سعید کا وہی مقام ہے جو تم نے کہا لیکن انھوں نے سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم سے مرفوع حدیث بیان نہیں کی۔ انھوں نے حضرت سہل رضی اللہ عنہ سے موقوفاً بیان کیا ہے ہو سکتا ہے کہ جو کچھ عبدالرحمٰن بن قاسم نے حضرت قاسم سے اور انھوں نے حضرت صالح سے روایت کیا ہے وہ حضرت سہل کی نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے خاص روایت کی طرح ہو باقی انھوں نے اپنی رائے سے کہا ہو چنانچہ یہ ان کی رائے ہو سکتی ہے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے مروی نہ ہوگا اس لیے حضرت یحییٰ نے اسے مرفوعاً روایت نہیں کیا۔ —— جب اس بات کا احتمال ہے جو

الْاِمَامِ وَاِنَّمَا يَفْعَلُهُ الْمَأْمُوْمُ مَعَ فِعْلِ الْاِمَامِ
اَوْ بَعْدَ فِعْلِ الْاِمَامِ وَاِنَّمَا يَلْتَمِسُ عِلْمَ مَا اخْتُلِفَ
فِيْهِ مِمَّا اُجْمِعَ عَلَيْهِ **فَاِنْ** قَالُوْا رَاَيْنَا تَحْوِيْلَ الْوَجْهِ
عَنِ الْقِبْلَةِ قَدْ يَجُوْزُ فِيْ هٰذِهِ الصَّلٰوةِ وَلَا يَجُوْزُ فِيْ
غَيْرِهَا فَمَا يُنْكِرُوْنَ قَضَاءَ الْمَأْمُوْمِ قَبْلَ فَرَاغِ الْاِمَامِ
كَذٰلِكَ يَجُوْزُ فِيْ هٰذِهِ الصَّلٰوةِ وَلَمْ يَجُزْ فِيْ غَيْرِهَا
**قِيْلَ** لَهُ اِنَّ تَحْوِيْلَ الْوَجْهِ عَنِ الْقِبْلَةِ قَدْ رَاَيْنَاهُ
اُبِيْحَ فِيْ غَيْرِ هٰذِهِ الصَّلٰوةِ لِلْعُذْرِ فَاُبِيْحَ فِيْ هٰذِهِ
الصَّلٰوةِ كَمَا اُبِيْحَ فِيْ غَيْرِهَا وَذٰلِكَ اَنَّهُمْ اَجْمَعُوْا
اَنَّ مَنْ كَانَ مِنْهُمْ مَا حَضَرَتِ الصَّلٰوةُ فَاِنَّهُ يُصَلِّيْ
وَاِنْ كَانَ عَلٰى غَيْرِ قِبْلَةٍ فَلَمَّا كَانَ قَدْ يُصَلِّيْ كُلَّ الصَّلٰوةِ
عَلٰى غَيْرِ قِبْلَةٍ لِعِلَّةِ الْعَدُوِّ وَلَا يُفْسِدُ ذٰلِكَ عَلَيْهِ صَلَاتَهُ
كَانَ انْصِرَافُهُ عَلٰى غَيْرِ الْقِبْلَةِ مِنْ بَعْضِ صَلَاتِهِ
اَحْرٰى اَنْ لَّا يَضُرَّهُ ذٰلِكَ فَلَمَّا وَجَدْنَا اَصْلًا فِي
الصَّلٰوةِ اِلٰى غَيْرِ الْقِبْلَةِ مُجْمَعًا عَلَيْهِ اَنَّهُ قَدْ يَجُوْزُ
بِالْعُذْرِ عَطَفْنَا عَلَيْهِ مَا اخْتُلِفَ فِيْهِ مِنِ اسْتِدْبَارِ
الْقِبْلَةِ فِي الْاِنْصِرَافِ لِلْعُذْرِ وَلَمَّا لَمْ نَجِدْ لِقَضَاءِ
الْمَأْمُوْمِ مِنْ قَبْلِ اَنْ يَّفْرُغَ الْاِمَامُ مِنَ الصَّلٰوةِ
اَصْلًا فِيْمَا اُجْمِعَ عَلَيْهِ يَدُلُّ عَلَيْهِ فَنَعْطِفُهُ عَلَيْهِ
اَبْطَلْنَا الْعَمَلَ بِهٖ وَرَجَعْنَا اِلَى الْاٰثَارِ الْاُخَرِ الَّتِيْ
تَقَدَّمَ ذِكْرُهَا الَّتِيْ مَعَهَا التَّوَاتُرُ وَشَوَاهِدُ الْاِجْمَاعِ
**وَقَدْ** رُوِيَ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ
عَلَيْهِ وَسَلَّمَ خِلَافُ ذٰلِكَ كُلِّهٖ۔

۱۷۴۳- **حَدَّثَنَا** عَلِيُّ بْنُ شَيْبَةَ قَالَ ثَنَا اَبُوْ عَبْدِ
الرَّحْمٰنِ الْمُقْرِئُ قَالَ ثَنَا حَيْوَةُ وَابْنُ لَهِيْعَةَ قَالَا
اَخْبَرَنَا اَبُو الْاَسْوَدِ مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ الْاَسَدِيُّ
اَنَّهُ سَمِعَ عُرْوَةَ بْنَ الزُّبَيْرِ يُحَدِّثُ عَنْ مَرْوَانَ بْنِ
الْحَكَمِ اَنَّهُ سَاَلَ اَبَا هُرَيْرَةَ هَلْ صَلَّيْتَ مَعَ رَسُوْلِ
اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ صَلٰوةَ الْخَوْفِ قَالَ نَعَمْ

ہم نے ذکر کی تو اس سے بھی استدلال ممکن نہ رہا، اور قیاس بھی اس کی نفی کرتا ہے کیونکہ ہم کوئی ایسی نماز نہیں پاتے کہ مقتدی اس میں سے کچھ امام سے پہلے ادا کرے، مقتدی تو امام کے ساتھ یا اس کے بعد ادا کرتا ہے۔ ـــــ اگر وہ کہیں کہ ہم دیکھتے ہیں اس نماز میں قبلہ سے رخ پھیرنا جائز ہے جبکہ دوسری نمازوں میں جائز نہیں تو وہ لوگ امام کی فراغت سے پہلے نماز پورا کرنے کا جو انکار کرتے ہیں وہ بھی اسی طرح اس میں جائز ہو سکتا ہے دوسری نمازوں میں نہیں۔ ـــــ اسے کہا جائے گا کہ ہم دیکھتے عذر کی وجہ سے دوسری نمازوں میں قبلہ سے رخ پھیرنا جائز ہے لہٰذا دوسری نمازوں کی طرح یہاں بھی جائز ہوگا اور یہ اس لیے کہ ان کا اس بات پر اجماع ہے کہ جو شخص دشمن سے بھاگنے والا ہو اور نماز کا وقت ہو جائے تو وہ نماز پڑھے اگرچہ قبلہ رخ نہ ہو پس جب دشمن کے سبب ہر نماز غیر قبلہ کی طرف پڑھی جا سکتی ہے اور اس سے نماز فاسد نہیں ہوتی تو نماز کے بعد قبلہ سے رخ پھیرنا اس بات کے زیادہ لائق ہے کہ نقصان نہ پہنچائے۔ جب ہم نے یہ ضابطہ دیکھا کہ عذر کی وجہ سے غیر قبلہ کی طرف نماز پر اجماع ہے تو واپس پھرتے کے لیے بوجہ عذر قبلے کی طرف پیٹھ پھیرنے کو بھی ہم نے اسی پر قیاس کیا اور جب ہم فراغت امام سے پہلے نماز کو پورا کرنے کے بارے میں کوئی اصل نہیں پاتے جس پر اتفاق ہو کہ ہم اس پر قیاس کریں تو ہم نے اس پر عمل کو باطل کر دیا اور دوسری روایات کی طرف رجوع کیا جن کو ہم نے اس سے پہلے ذکر کیا ہے وہ متواتر ہیں اور ان پر اجماع کی گواہی بھی پائی جاتی ہے۔

---

مروان بن حکم سے مروی ہے انھوں نے حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے پوچھا کہ کیا آپ نے رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے ہمراہ نمازِ خوف پڑھی ہے انھوں نے فرمایا ہاں (۔
مروان نے پوچھا کب؟ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا غزوۂ نجد کے سال۔ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نماز عصر کے لیے کھڑے ہو گئے اور ایک گروہ بھی آپ کے ساتھ کھڑا ہوا

قال مروان متى قال ابو هريرة عام غزوة نجد قام رسول الله صلى الله عليه وسلم لصلوة العصر وقامت معه طائفة وطائفة اخرى مقابل العدو وظهورهم الى القبلة فكبر رسول الله صلى الله عليه وسلم وكبروا جميعا الذين معه والذين يقابلون العدو ثم ركع رسول الله صلى الله عليه وسلم ركعة واحدة وركعت معه الطائفة التي تليه ثم سجد وسجدت معه الطائفة التي تليه والآخرون قيام مقابلو العدو ثم قام رسول الله صلى الله عليه وسلم وقامت الطائفة التي معه وذهبوا الى العدو فقابلوهم واقبلت الطائفة التي كانت مقابلي العدو فركعوا وسجدوا ورسول الله صلى الله عليه وسلم قائم كما هو ثم قاموا فركع رسول الله صلى الله عليه وسلم ركعة اخرى فركعوا معه ثم سجد وسجدوا معه ثم اقبلت الطائفة الاخرى التي كانت مقابلي العدو فركعوا وسجدوا ورسول الله صلى الله عليه وسلم قاعد ومن معه فسلم رسول الله صلى الله عليه وسلم معه جميعا فكانت لرسول الله صلى الله عليه وسلم ركعتان ولكل رجل من الطائفتين ركعتان ركعتان۔

۱۷۴۴- حدثنا ابن ابي داود قال ثنا محمد بن عبد الله بن نمير قال ثنا يونس بن بكير عن محمد بن اسحق قال حدثني محمد بن جعفر بن الزبير عن عروة بن الزبير عن ابي هريرة قال صلى رسول الله صلى الله عليه وسلم صلوة الخوف فصدع الناس صدعين فصلت طائفة خلف رسول الله صلى الله عليه وسلم وطائفة تجاه العدو فصلى رسول الله صلى الله عليه وسلم

دوسرا گروہ دشمن کے مقابلے میں تھا اور ان کی پیٹھ قبلہ کی طرف تھی۔ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے تکبیر کہی اور ان سب نے بھی تکبیر کہی جو آپ کے ساتھ تھے اور جو دشمن کے مقابل تھے پھر آپ نے ایک رکوع کیا تو ساتھ والوں نے بھی رکوع کیا اور سجدہ کیا اور اسی گروہ نے سجدہ کیا۔ دوسرے لوگ دشمن کے مقابل کھڑے تھے پھر سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کھڑے ہوئے اور آپ کے ساتھ والا طائفہ بھی کھڑا ہوا اور وہ دشمن کی طرف چلے گئے۔ وہ ان کے مقابل کھڑے ہوئے اور وہ گروہ جو دشمن کے مقابلے میں تھا آگیا اور انھوں نے رکوع اور سجدہ کیا سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم اسی طرح کھڑے رہے وہ گروہ کھڑا ہوا تو رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے دوسری رکعت کا رکوع کیا انھوں نے بھی آپ کے ساتھ رکوع کیا پھر سجدہ کیا تو انھوں نے بھی آپ کے ساتھ سجدہ کیا پھر دوسرا گروہ آیا جو دشمن کے مقابلے میں تھا انھوں نے رکوع اور سجدہ کیا اور سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ کے ساتھ والوں نے قعدہ کیا اس کے بعد آپ نے اور ان سب نے سلام پھیرا۔ تو نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی دو رکعتیں ہوئیں اور گروہوں میں سے ہر آدمی کی بھی دو رکعتیں ہوئیں۔

---

حضرت عروہ بن زبیر، حضرت ابوہریرہ (رضی اللہ عنہم) سے روایت کرتے ہیں کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے نماز خوف پڑھی تو لوگوں کو دو گروہوں میں تقسیم فرمایا ایک گروہ نے آپ کے ساتھ نماز پڑھی اور دوسرا گروہ دشمن کے مقابلے میں تھا رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم اپنے پیچھے والوں کے ساتھ ایک رکوع اور دو سجدے فرمائے پھر آپ کھڑے ہوئے اور وہ لوگ بھی آپ کے ساتھ کھڑے ہو گئے جب سیدھے کھڑے ہوئے تو پیچھے والے الٹے

بِمَنْ خَلْفَهُ رَكْعَةً وَسَجَدَ بِهِمْ سَجْدَتَيْنِ ثُمَّ قَامَ وَقَامُوا مَعَهُ فَلَمَّا اسْتَوَوْا قِيَامًا رَجَعَ الَّذِيْنَ خَلْفَهُ وَرَاءَهُمْ الْقَهْقَرَى فَقَامُوا وَرَاءَ الَّذِيْنَ بِإِزَاءِ الْعَدُوِّ وَجَاءَ الْآخَرُوْنَ فَقَامُوا خَلْفَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَصَلَّوْا لِأَنْفُسِهِمْ رَكْعَةً وَرَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَائِمٌ ثُمَّ قَامُوا فَصَلَّى رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِهِمْ أُخْرَى فَكَانَتْ لَهُمْ وَلِرَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَكْعَتَانِ وَجَاءَ الَّذِيْنَ بِإِزَاءِ الْعَدُوِّ فَصَلَّوْا لِأَنْفُسِهِمْ رَكْعَةً وَسَجْدَتَيْنِ ثُمَّ جَلَسُوْا خَلْفَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَسَلَّمَ بِهِمْ جَمِيْعًا۔

فَفِيْ هٰذَا الْحَدِيْثِ تَحَوُّلُ الْإِمَامِ إِلَى الْعَدُوِّ بِالطَّائِفَةِ الَّتِيْ صَلَّتْ مَعَهُ الرَّكْعَةَ وَلَيْسَ ذٰلِكَ فِيْ شَيْءٍ مِنَ الْآثَارِ غَيْرِ هٰذَا الْحَدِيْثِ وَفِيْ كِتَابِ اللّٰهِ عَزَّ وَجَلَّ مَا يَدُلُّ عَلٰى دَفْعِ ذٰلِكَ لِأَنَّ اللّٰهَ عَزَّ وَجَلَّ قَالَ۔

فَلْتَقُمْ طَائِفَةٌ مِنْهُمْ مَعَكَ وَلْيَأْخُذُوْا أَسْلِحَتَهُمْ فَإِذَا سَجَدُوْا فَلْيَكُوْنُوْا مِنْ وَرَائِكُمْ وَلْتَأْتِ طَائِفَةٌ أُخْرٰى لَمْ يُصَلُّوْا فَلْيُصَلُّوْا مَعَكَ

فَفِيْ هٰذِهِ الْآيَةِ مَعْنَيَانِ مُوْجِبَانِ لِدَفْعِ هٰذَا الْحَدِيْثِ أَحَدُهُمَا قَوْلُهُ لَمْ يُصَلُّوْا فَلْيُصَلُّوْا مَعَكَ فَهٰذَا يَدُلُّ عَلٰى أَنَّ دُخُوْلَهُمْ فِي الصَّلٰوةِ إِنَّمَا هُوَ فِيْ حِيْنِ مَجِيْئِهِمْ لَا قَبْلَ ذٰلِكَ وَقَوْلُهُ فَلْتَقُمْ طَائِفَةٌ مِنْهُمْ مَعَكَ ثُمَّ قَالَ وَلْتَأْتِ طَائِفَةٌ أُخْرٰى لَمْ يُصَلُّوْا فَلْيُصَلُّوْا مَعَكَ فَذَكَرَ الْإِتْيَانَ لِلطَّائِفَتَيْنِ إِلَى الْإِمَامِ وَقَدْ وَافَقَ ذٰلِكَ مِنْ فِعْلِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْآثَارُ الْمُتَوَاتِرَةُ الَّتِيْ بَدَأْنَا بِذِكْرِهَا فَهِيَ أَوْلٰى مِنْ هٰذَا الْحَدِيْثِ۔

پاؤں پلٹ گئے اور ان لوگوں کے پیچھے کھڑے ہو گئے جو دشمن کے مقابل تھے اب وہ دوسرے آئے اور حضور علیہ السلام کے پیچھے کھڑے ہو گئے انھوں نے اپنے طور پر ایک رکعت ادا کی اور آپ کھڑے تھے پھر کھڑے ہوئے تو سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو دوسری رکعت پڑھائی۔ اس طرح آپ کی اور ان تمام کی دو دو رکعتیں ہوئیں جو لوگ دشمن کے خلاف تھے وہ آئے اور انھوں نے اپنے طور پر ایک رکوع اور دو سجدے کیے (ایک رکعت پڑھی) پھر وہ سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے پیچھے بیٹھ گئے اور آپ نے ان سب کے ساتھ سلام پھیرا۔

اس حدیث میں امام کے ساتھ ایک رکعت پڑھنے والے قافلے کے ساتھ امام کے دشمن کی طرف جانے کا ذکر ہے جبکہ اس کے علاوہ دیگر روایات میں یہ بات نہیں ہے۔ قرآن پاک میں جو کچھ ہے وہ اس کے خلاف پر دلالت کرتا ہے۔ کیونکہ اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا:

فَلْتَقُمْ طَائِفَةٌ ۔ آخر تک۔

چاہیے کہ ان میں سے ایک گروہ آپ کے ساتھ کھڑا ہو اور وہ اپنے ہتھیار اٹھائے رکھیں پس جب وہ سجدہ کر چکیں تو آپ کے پیچھے سے چلے جائیں اور دوسرا گروہ آ جائے جنھوں نے نماز نہیں پڑھی پس وہ آپ کے ساتھ نماز پڑھیں۔ اس حدیث میں دو باتیں اس مفہوم کے لیے دافع ہیں ایک بات ارشاد خداوندی " لَمْ يُصَلُّوْا فَلْيُصَلُّوْا مَعَكَ " ہے کیونکہ یہ اس بات پر دلالت ہے کہ نماز میں ان کا داخلہ آنے کے بعد ہوگا پہلے نہیں اور ارشاد خداوندی " وَلْتَأْتِ طَائِفَةٌ أُخْرٰى پس چاہیے کہ ایک گروہ آپ کے ساتھ کھڑا رہے۔ پھر فرمایا "اور چاہیے کہ دوسرا گروہ آئے جنھوں نے نماز نہیں پڑھی پس پس وہ آپ کے ساتھ نماز پڑھیں۔ تو دونوں گروہوں کے امام کی طرف آنے کا ذکر ہے۔ اس باب کے شروع میں جو متواتر روایات ہم نے ذکر کی ہیں وہ بھی رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے اس فعل مبارک کے موافق ہیں پس وہ احادیث اس حدیث سے زیادہ بہتر ہیں نماز خوف کے ضمن میں دوسرے حضرات نے یہ (مندرجہ ذیل) موقف اختیار کیا ہے۔

١٧٤٥۔ **وَذَهَبَ** آخَرُوْنَ فِيْ صَلٰوةِ الْخَوْفِ إِلٰى مَا حَدَّثَنَا أَبُوْ بَكْرَةَ وَابْنُ مَرْزُوْقٍ قَالَا ثَنَا أَبُوْ عَاصِمٍ عَنِ الْأَشْعَثِ عَنِ الْحَسَنِ عَنْ أَبِيْ بَكْرَةَ أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ صَلّٰى بِهِمْ صَلٰوةَ الْخَوْفِ فَصَلّٰى بِطَائِفَةٍ مِّنْهُمْ رَكْعَتَيْنِ ثُمَّ انْصَرَفُوْا وَجَاءَ الْآخَرُوْنَ فَصَلّٰى بِهِمْ رَكْعَتَيْنِ فَصَلّٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَرْبَعًا وَصَلّٰى كُلُّ طَائِفَةٍ رَكْعَتَيْنِ۔

حضرت ابوبکرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو نماز خوف پڑھاتے ہوئے ان میں سے ایک گروہ کو دو رکعتیں پڑھائیں پھر وہ چلے گئے اور دوسرے لوگ آگئے تو آپ نے ان کو دو رکعتیں پڑھائیں۔ اس طرح نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے چار اور ہر گروہ نے دو دو رکعتیں ادا کیں۔

١٧٤٦۔ **حَدَّثَنَا** أَبُوْ بَكْرَةَ قَالَ ثَنَا أَبُوْ دَاوٗدَ قَالَ ثَنَا أَبُوْ حُرَّةَ عَنِ الْحَسَنِ عَنْ أَبِيْ بَكْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِثْلَهٗ۔

حضرت حسن، حضرت ابوبکرہ رضی اللہ عنہ سے اور وہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے اس کی مثل روایت کرتے ہیں۔

١٧٤٧۔ **حَدَّثَنَا** ابْنُ أَبِيْ دَاوٗدَ قَالَ ثَنَا مُوْسٰى بْنُ إِسْمٰعِيْلَ قَالَ ثَنَا أَبَانُ قَالَ ثَنَا يَحْيٰى عَنْ أَبِيْ سَلَمَةَ عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ كُنَّا مَعَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِذَاتِ الرِّقَاعِ فَأُقِيْمَتِ الصَّلٰوةُ ثُمَّ ذَكَرَ مِثْلَهٗ۔

حضرت جابر بن عبد اللہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں ہم (غزوہ) ذات الرقاع میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے ہمراہ تھے، پس نماز کھڑی ہوئی، اس کے بعد انھوں نے اس کی مثل ذکر کیا۔

١٧٤٨۔ **حَدَّثَنَا** ابْنُ خُزَيْمَةَ قَالَ ثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ الْمَلِكِ بْنِ أَبِي الشَّوَارِبِ خَصَفَةَ فَصَلّٰى بِهِمْ صَلٰوةَ الْخَوْفِ فَذَكَرَ مِثْلَ ذٰلِكَ أَيْضًا۔

حضرت جابر بن عبد اللہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم خصفہ سے لشکر سے ملتے تو آپ نے ان کو نماز خوف پڑھائی پھر انھوں نے اس کی مثل ذکر کیا۔

**فَقَالَ** قَوْمٌ بِهٰذَا وَزَعَمُوْا أَنَّ صَلٰوةَ الْخَوْفِ كَذٰلِكَ وَلَا حُجَّةَ لَهُمْ عِنْدَنَا فِيْ هٰذِهِ الْآثَارِ لِأَنَّهٗ يَجُوْزُ أَنْ يَّكُوْنَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ صَلَّاهَا كَذٰلِكَ لِأَنَّهٗ لَمْ يَكُنْ فِيْ سَفَرٍ يُقْصَرُ فِيْ مِثْلِهِ الصَّلٰوةُ فَصَلّٰى بِكُلِّ طَائِفَةٍ رَكْعَتَيْنِ ثُمَّ قَضَوْا بَعْدَ ذٰلِكَ رَكْعَتَيْنِ رَكْعَتَيْنِ وَهٰكَذَا نَقُوْلُ نَحْنُ إِذَا حَضَرَ الْعَدُوُّ فِيْ مِصْرٍ فَأَرَادَ أَهْلُ ذٰلِكَ الْمِصْرِ أَنْ يُّصَلُّوْا صَلٰوةَ الْخَوْفِ فَعَلُوْا هٰكَذَا يَعْنِيْ بَعْدَ أَنْ يَّكُوْنَ تِلْكَ الصَّلٰوةُ ظُهْرًا أَوْ عَصْرًا أَوْ عِشَاءً **قَالُوْا** فَإِنَّ الْقَضَاءَ مَا ذُكِرَ قِيْلَ لَهُمْ قَدْ يَجُوْزُ

ایک قوم نے یہ بات اختیار کی اور خیال کیا کہ نماز خوف اسی طرح ہے لیکن ہمارے خیال میں ان کے لیے ان روایات میں کوئی دلیل نہیں کیونکہ ہو سکتا ہے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ نماز اس طرح اس لیے پڑھی ہو کہ آپ ایسے سفر میں نہ ہوں جس کی مثل (سفر) میں قصر نماز ہوتی ہے پس آپ نے ہر گروہ کو دو دو رکعتیں پڑھائیں، پھر انھوں نے اس کے بعد دو دو رکعتیں قضا کیں ہم بھی یہی کہتے ہیں کہ جب دشمن کسی شہر میں آجائے، اور شہر والے نماز خوف پڑھنا چاہیں تو وہ اس طرح کریں یعنی جب یہ ظہر، عصر یا عشاء کی نماز ہو۔

اگر وہ کہیں کہ قضا کا ذکر نہیں کیا گیا تو انھیں (جواباً) کہا جائے

اَنْ یَکُوْنُوْا قَدْ قَصُّوْا وَلَمْ یُنْقَلْ ذٰلِكَ فِی الْخَبَرِ وَقَدْ یَجِیْءُ فِی الْاَخْبَارِ مِثْلُ هٰكَذَا كَثِیْرًا وَاِنْ كَانُوْا لَمْ یَقُصُّوْا فَاِنَّ ذٰلِكَ عِنْدَنَا لَا حُجَّةَ لَهُمْ فِیْهِ اَیْضًا لِاَنَّهٗ یَجُوْزُ اَنْ یَكُوْنَ ذٰلِكَ كَانَ مِنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ وَالْفَرِیْضَةُ تُصَلّٰی حِیْنَئِذٍ مَرَّتَیْنِ فَیَكُوْنُ كُلُّ وَاحِدَةٍ مِنْهُمَا فَرِیْضَةً وَقَدْ كَانَ ذٰلِكَ یُفْعَلُ فِیْ اَوَّلِ الْاِسْلَامِ ثُمَّ نُسِخَ۔

۱۷۴۹۔ حَدَّثَنَا حُسَیْنُ بْنُ نَصْرٍ قَالَ سَمِعْتُ یَزِیْدَ بْنَ هَارُوْنَ قَالَ اَنَا حُسَیْنُ الْمُعَلِّمُ عَنْ عَمْرِو بْنِ شُعَیْبٍ عَنْ سُلَیْمٰنَ مَوْلٰی مَیْمُوْنَةَ قَالَ اَتَیْتُ الْمَسْجِدَ فَرَاَیْتُ ابْنَ عُمَرَ جَالِسًا وَالنَّاسُ فِی الصَّلٰوةِ فَقُلْتُ لَا تُصَلِّیْ مَعَ النَّاسِ فَقَالَ قَدْ صَلَّیْتُ فِیْ رَحْلِیْ اِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ نَهٰی اَنْ تُصَلّٰی فَرِیْضَةٌ فِیْ یَوْمٍ مَرَّتَیْنِ فَالنَّهْیُ لَا یَكُوْنُ اِلَّا بَعْدَ الْاِبَاحَةِ فَقَدْ كَانَ الْمُسْلِمُوْنَ هٰكَذَا یَصْنَعُوْنَ فِیْ بَدْءِ الْاِسْلَامِ یُصَلُّوْنَ فِیْ مَنَازِلِهِمْ ثُمَّ یَاْتُوْنَ الْمَسْجِدَ فَیُصَلُّوْنَ تِلْكَ الصَّلٰوةَ الَّتِیْ اَدْرَكُوْهَا عَلٰی اَنَّهَا فَرِیْضَةٌ فَیَكُوْنُوْا قَدْ صَلَّوْا فَرِیْضَةً فِیْ یَوْمٍ مَرَّتَیْنِ حَتّٰی نَهَاهُمْ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ عَنْ ذٰلِكَ وَاَمَرَ بَعْدَ ذٰلِكَ مَنْ جَاءَ اِلَی الْمَسْجِدِ فَاَدْرَكَ تِلْكَ الصَّلٰوةَ اَنْ یُّصَلِّیَهَا وَیَجْعَلَهَا نَافِلَةً وَتَرْكُ ابْنِ عُمَرَ الصَّلٰوةَ مَعَ الْقَوْمِ یَحْتَمِلُ عِنْدَنَا ضَرْبَیْنِ یَحْتَمِلُ اَنْ یَكُوْنَ تِلْكَ الصَّلٰوةُ صَلٰوةً لَا یُتَطَوَّعُ بَعْدَهَا فَلَمْ یَكُنْ یَجُوْزُ اَنْ یُصَلِّیَهَا اِلَّا عَلٰی اَنَّهَا فَرِیْضَةٌ فَقَالَ نَهٰی رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اَنْ یُّصَلّٰی صَلٰوةٌ فَرِیْضَةٌ فِیْ یَوْمٍ مَرَّتَیْنِ اَیْ فَلَا یَجُوْزُ اَنْ اُصَلِّیَهَا فَرِیْضَةً لِاَنِّیْ قَدْ صَلَّیْتُهَا مَرَّةً وَلَا اَدْخُلُ مَعَهُمْ لِاَنِّیْ لَا یَجُوْزُ لِیَ التَّطَوُّعُ فِیْ ذٰلِكَ الْوَقْتِ وَیَحْتَمِلُ اَنْ یَكُوْنَ سَمِعَ مِنَ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ النَّهْیَ عَنْ اِعَادَتِهَا عَلٰی هٰذَا الْمَعْنَی الَّذِیْ نَهٰی عَنْهُ ثُمَّ رَخَّصَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ بَعْدَ ذٰلِكَ

گا ممکن ہے انھوں نے قضا کی ہو لیکن حدیث میں یہ بات منقول نہیں ہوئی احادیث میں ایسی بہت سی باتیں آئی ہیں اور اگر انھوں نے قضا نہ بھی کی ہو تب بھی ان کے لیے اس حدیث میں کوئی دلیل نہیں کیونکہ ہو سکتا ہے یہ عمل صرف رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے کیا ہو اور اس وقت فرض نماز دو بار پڑھی جاتی تھی۔ پس دونوں بار کی نماز فرض ہو گی۔ آغاز اسلام میں ایسا ہوتا تھا پھر منسوخ ہو گیا۔

حضرت میمونہ رضی اللہ عنہا کے آزاد کردہ غلام حضرت سلیمان رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں میں مسجد میں آیا تو میں نے حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما کو بیٹھا ہوا دیکھا جب کہ لوگ نماز پڑھ رہے تھے میں نے پوچھا کیا آپ لوگوں کے ساتھ نماز نہیں پڑھتے فرمایا میں نے اپنی منزل میں نماز پڑھ لی ہے اور رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک دن میں (ایک وقت کی) فرض نماز دو بار ادا کرنے سے منع فرمایا ہے اور ممانعت' جواز کے بعد ہوا کرتی ہے۔ آغاز اسلام میں مسلمان اسی طرح کرتے تھے وہ اپنی رہائش گاہوں میں نماز پڑھتے پھر مسجد میں آتے تو اگر فرض نماز کو پا لیتے تو اسے پڑھتے تو وہ ایک دن میں دو مرتبہ فرض نماز ادا کرتے حتیٰ کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو اس عمل سے روکا اور اس کے بعد حکم دیا کہ جو شخص مسجد میں آئے اور اس نماز کو پائے تو نفل کے طور پر پڑھے۔ ہمارے نزدیک حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما کے قوم کے ساتھ نماز نہ پڑھنے کی دو وجہیں ہو سکتی ہیں۔ یہ بھی احتمال ہے کہ یہ وہ نماز ہو جس کے بعد نفل نہیں ہوتے پس فرض کی صورت میں نماز پڑھنا جائز ہو سکتی تھی تو انھوں نے فرمایا کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک دن میں دو فرض نمازیں پڑھنے سے منع فرمایا یعنی میرے لیے اسے بطور فرض پڑھنا جائز نہیں کیونکہ میں اسے ایک بار پڑھ چکا ہوں اور میں ان کے ساتھ اسی لیے شامل نہیں ہوتا کیونکہ میرے لیے اس وقت نفل پڑھنا جائز نہیں اور یہ بھی احتمال ہے کہ انھوں نے

اَنْ تُصَلِّیَ عَلٰی اَنَّهَا نَافِلَةٌ فَلَمْ يَسْمَعْ ذٰلِكَ ابْنُ عُمَرَ۔

۱۷۵۰- فَنَظَرْنَا فِیْ ذٰلِكَ فَاِذَا ابْنُ اَبِیْ دَاوٗدَ قَدْ حَدَّثَنَا قَالَ ثَنَا الْوَهْبِیُّ قَالَ ثَنَا الْمَاجِشُوْنُ عَنْ عُثْمَانَ بْنِ سَعِيْدِ بْنِ اَبِیْ رَافِعٍ قَالَ اَرْسَلَنِیْ مُحْرِزُ بْنُ اَبِیْ هُرَيْرَةَ اِلَی ابْنِ عُمَرَ اَسْاَلُهٗ اِذَا صَلَّی الرَّجُلُ الظُّهْرَ فِیْ بَيْتِهٖ ثُمَّ جَاءَ اِلَی الْمَسْجِدِ وَالنَّاسُ يُصَلُّوْنَ فَصَلّٰی مَعَهُمْ اَيَّتُهُمَا صَلَاتُهٗ فَقَالَ ابْنُ عُمَرَ صَلٰوتُهُ الْاُوْلٰی۔

فَفِیْ هٰذَا الْحَدِيْثِ اَنَّ ابْنَ عُمَرَ قَدْ رَاٰی اَنَّ الثَّانِيَةَ تَكُوْنُ تَطَوُّعًا فَدَلَّ ذٰلِكَ عَلٰی اَنَّ تَرْكَهٗ لِلصَّلٰوةِ فِیْ حَدِيْثِ سُلَيْمَانَ اِنَّمَا كَانَ لِاَنَّهَا صَلٰوةٌ لَا يَجُوْزُ اَنْ يُتَطَوَّعَ بَعْدَهَا فَاِنْ كَانَتْ فِیْ حَدِيْثِ اَبِیْ بَكْرَةَ وَجَابِرٍ الَّذِيْنَ ذَكَرْنَا كَانَ اَوَّلَ الْحُكْمِ مَا وَصَفْنَا اَنَّ مَنْ صَلّٰی فَرِيْضَةً جَازَ اَنْ يُّعِيْدَهَا فَتَكُوْنُ فَرِيْضَةً فَلِذٰلِكَ صَلَّاهَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَرَّتَيْنِ بِالطَّائِفَتَيْنِ وَذٰلِكَ هُوَ جَائِزٌ لَوْ بَقِیَ الْحُكْمُ عَلٰی ذٰلِكَ فَاَمَّا اِذَا نُسِخَ فَنُهِیَ اَنْ تُصَلّٰی فَرِيْضَةٌ مَرَّتَيْنِ فَقَدِ ارْتَفَعَ ذٰلِكَ الْمَعْنَی الَّذِیْ لَهٗ صَلّٰی بِكُلِّ طَائِفَةٍ رَكْعَتَيْنِ وَبَطَلَ الْعَمَلُ بِهٖ فَلَا حُجَّةَ لَهُمْ فِیْ حَدِيْثِ اَبِیْ بَكْرَةَ وَجَابِرٍ لِاحْتِمَالِهِمَا مَا ذَكَرْنَا۔

۱۷۵۱- حَدَّثَنَا اَبُوْ بَكْرَةَ قَالَ ثَنَا حَبَّانُ يَعْنِی ابْنَ هِلَالٍ قَالَ ثَنَا هَمَّامٌ قَالَ ثَنَا قَتَادَةُ عَنْ عَامِرٍ الْاَحْوَلِ عَنْ عَمْرِو بْنِ شُعَيْبٍ عَنْ خَالِدِ بْنِ اَيْمَنَ الْمَعَافِرِیِّ قَالَ كَانَ اَهْلُ الْعَوَالِیْ يُصَلُّوْنَ فِیْ مَنَازِلِهِمْ وَيُصَلُّوْنَ مَعَ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَنَهَاهُمْ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنْ يُّعِيْدُوا الصَّلٰوةَ فِیْ يَوْمٍ مَرَّتَيْنِ قَالَ عَمْرٌو قَدْ ذَكَرْتُ ذٰلِكَ لِسَعِيْدِ بْنِ الْمُسَيَّبِ فَقَالَ صَدَقَ۔

سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم سے اس نماز کے اس طرح لوٹانے کی ممانعت سنی جس سے آپ نے منع فرمایا پھر اس کے بعد بطور نفل پڑھنے کی اجازت دی لیکن حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے یہ بات نہ سنی۔

پس ہم نے اس میں غور کیا تو دیکھا حضرت عثمان ابن سعید بن ابو رافع فرماتے ہیں حضرت محرز بن ابی ہریرہ رضی اللہ عنہما نے مجھے حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما کے پاس بھیجا کہ میں ان سے پوچھوں کہ جب کوئی شخص ظہر کی نماز گھر میں پڑھے پھر مسجد میں آئے تو لوگ نماز پڑھ رہے ہوں وہ بھی ان کے ساتھ نماز پڑھ لے تو کونسی نماز اس کی (فرض) نماز کہلائے گی؟ آپ نے فرمایا پہلی نماز۔

اس حدیث میں ہے کہ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما نے دوسری نماز کو نفل خیال کیا تو یہ اس بات کی دلیل ہے کہ حضرت سلیمان رضی اللہ عنہ کی روایت میں ان کا نماز چھوڑنا اس بنیاد پر تھا کہ اس نماز کے بعد نفل پڑھنا جائز نہیں تھا پس اگر حضرت ابو بکرہ اور حضرت جابر رضی اللہ عنہما کی روایتوں میں جن کا ہم نے ذکر کیا ہمارا بیان کردہ پہلا حکم مراد ہو کہ جس نے فرض نماز پڑھی ہو اس کے لیے اسے لوٹانا جائز ہے تو یہ فرض نماز ہوگی اسی لیے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے دو بار دو طائفوں کے ساتھ یہ نماز پڑھی اور یہ بات اس صورت میں جائز ہے جب اس کا حکم باقی ہو اور اگر منسوخ ہو گیا ہو تو آپ نے دو مرتبہ فرض پڑھنے سے منع فرمایا اس صورت میں وہ مفہوم ہو گیا جس کی بنیاد پر آپ نے ہر گروہ کو دو رکعتیں پڑھائیں اور اس پر عمل کرنا باطل ہو گیا لہٰذا حضرت ابو بکرہ اور حضرت جابر رضی اللہ عنہما کی روایتوں میں ان لوگوں کے لیے کوئی دلیل نہیں کیونکہ ان میں اس بات کا احتمال ہے جن کا ہم نے ذکر کیا۔

حضرت عمرو ابن شعیب، حضرت خالد بن ایمن معافری رضی اللہ عنہما سے روایت کرتے ہیں فرماتے ہیں اہل عوالی (بلندی پر بسنے والے اہل مدینہ) اپنے گھروں میں نماز ادا کرتے اور رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے ہمراہ بھی پڑھتے تو آپ نے ان کو ایک دن میں دو بار نماز پڑھنے سے منع فرمایا۔ حضرت عمرو ابن شعیب فرماتے ہیں میں نے یہ بات حضرت سعید بن مسیب رضی اللہ عنہ سے بیان کی تو انھوں نے فرمایا کہ ان کی بات ٹھیک ہے۔

وَقَدْ رُوِیَ عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰہِ فِیْ ھٰذَا مَا یَدُلُّ عَلٰی ھٰذَا الْمَعْنٰی۔

۱۷۵۲- حَدَّثَنَا یَزِیْدُ بْنُ سِنَانٍ قَالَ ثَنَا مُعَاذُ بْنُ ھِشَامٍ قَالَ حَدَّثَنِیْ اَبِیْ عَنْ قَتَادَةَ عَنْ سُلَیْمٰنَ الْیَشْکُرِیِّ اَنَّہٗ سَأَلَ جَابِرَ بْنَ عَبْدِ اللّٰہِ عَنْ اِقْصَارِ الصَّلٰوةِ فِی الْخَوْفِ اَیَّ یَوْمٍ اُنْزِلَ وَاَیْنَ ھُوَ قَالَ انْطَلَقْنَا نَتَلَقّٰی عِیْرَ قُرَیْشٍ اٰتِیَةً مِّنَ الشَّامِ حَتّٰی اِذَا کُنَّا بِنَخْلٍ جَاءَ رَجُلٌ مِّنَ الْقَوْمِ اِلٰی رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ فَقَالَ اَنْتَ مُحَمَّدٌ قَالَ نَعَمْ قَالَ تَخَافُنِیْ قَالَ لَا قَالَ فَمَنْ یَّمْنَعُکَ مِنِّیْ قَالَ اللّٰہُ یَمْنَعُنِیْ مِنْکَ قَالَ فَسَلَّ السَّیْفَ قَالَ فَتَھَدَّدَہُ الْقَوْمُ وَاَوْعَدُوْہُ فَنَادٰی رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ بِالرَّحِیْلِ وَاَخْذِ السِّلَاحِ ثُمَّ نُوْدِیَ بِالصَّلٰوةِ فَصَلّٰی رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ بِطَائِفَةٍ مِّنَ الْقَوْمِ وَطَائِفَةٌ اُخْرٰی یَحْرُسُوْنَھُمْ فَصَلّٰی بِالَّذِیْنَ یَلُوْنَہٗ رَکْعَتَیْنِ ثُمَّ سَلَّمَ ثُمَّ تَأَخَّرَ الَّذِیْنَ یَلُوْنَہٗ عَلٰی اَعْقَابِھِمْ فَقَامُوْا فِیْ مَصَافِّ اَصْحَابِھِمْ وَجَاءَ الْاٰخَرُوْنَ فَصَلّٰی بِھِمْ رَکْعَتَیْنِ وَالْاٰخَرُوْنَ یَحْرُسُوْنَھُمْ ثُمَّ سَلَّمَ فَکَانَ لِلنَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اَرْبَعُ رَکَعَاتٍ وَلِلْقَوْمِ رَکْعَتَانِ فَفِیْ یَوْمَئِذٍ اَنْزَلَ اللّٰہُ عَزَّوَجَلَّ اِقْصَارَ الصَّلٰوةِ وَاَمَرَ الْمُؤْمِنِیْنَ بِاَخْذِ السِّلَاحِ۔

فَفِیْ ھٰذَا الْحَدِیْثِ مَا یَدُلُّ عَلٰی اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ صَلّٰی بِھِمَا اَرْبَعًا یَوْمَئِذٍ قَبْلَ اِنْزَالِ اللّٰہِ عَلَیْہِ فِیْ قَصْرِ الصَّلٰوةِ مَا اَنْزَلَ عَلَیْہِ وَاَنَّ قَصْرَ الصَّلٰوةِ اِنَّمَا اَمَرَہُ اللّٰہُ تَعَالٰی بِہٖ بَعْدَ ذٰلِکَ فَکَانَتِ الْاَرْبَعُ یَوْمَئِذٍ مَفْرُوْضَةً عَلٰی رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ وَکَانَ الْمُؤْتَمُّوْنَ بِہٖ فَرْضُھُمْ اَیْضًا فِیْھَا کَذٰلِکَ لِاَنَّ حُکْمَھُمْ حِیْنَئِذٍ

اس سلسلے میں حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے بھی مروی ہے جو اس مفہوم پر دلالت کرتی ہے۔

حضرت سلیمان یشکری رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ انھوں نے حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے حالتِ خوف میں نماز میں قصر کے بارے میں پوچھا کہ یہ حکم کب اور کہاں نازل ہوا انھوں نے فرمایا ہم قافلۂ قریش تک پہنچنے کے لیے چلے جو شام کی طرف سے آرہا تھا یہاں تک کہ جب ہم کھجوروں کے پاس پہنچے تو قوم کی طرف سے ایک شخص رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف آیا اس نے کہا کیا آپ محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) ہیں؟ آپ نے فرمایا ہاں اس نے کہا آپ مجھ سے ڈرتے ہیں؟ فرمایا نہیں، اس نے کہا آپ کو مجھ سے کون بچائے گا آپ نے فرمایا اللہ تعالیٰ مجھے تم سے بچائے گا۔ حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں اس نے تلوار کھینچ لی (راوی) فرماتے ہیں قوم نے اسے ڈرایا دھمکایا اور رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے کوچ کرنے کا حکم فرمایا اور انھوں ہتھیار اٹھا لیے۔ پھر نماز کے لیے اذان دی گئی تو رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے قوم ہی سے ایک جماعت کو نماز پڑھائی اور دوسرا گروہ ان کی حفاظت کرتا تھا۔ آپ کے ساتھ والے گروہ کو دو رکعتیں پڑھا کر سلام پھیرا پھر وہ لوگ جو آپ کے ساتھ تھے الٹے پاؤں پیچھے ہٹ گئے اور اپنے ساتھیوں کی جگہ کھڑے ہو گئے اور دوسرے گروہ والے آگئے آپ نے ان کو بھی دو رکعتیں پڑھائیں اور دوسرے ان کی حفاظت کرنے لگے پھر آپ نے سلام پھیرا تو سرکارِ دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی چار رکعتیں اور قوم کی دو، دو رکعتیں ہو گئیں اس دن اللہ تعالیٰ نے مسلمانوں کو نماز میں قصر کرنے اور ہتھیار اٹھائے رکھنے کا حکم نازل فرمایا۔

اس حدیث میں اس بات پر دلالت پائی جاتی ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو اس دن قصرِ نماز کا حکم نازل ہونے سے پہلے چار رکعتیں پڑھائیں قصر نماز کا حکم اللہ تعالیٰ نے اس کے بعد دیا تو اس دن رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم پر چار رکعات فرض تھیں۔ اور آپ کی اقتداء کرنے والوں کی فرض نماز بھی اسی طرح تھی کیونکہ اس وقت ان کے لیے سفر حضر

كان في سفرهم كحكمهم في حضرهم ولا بد إذا كان ذلك كذلك من أن يكون كل طائفة من هاتين الطائفتين قد قضت ركعتين ركعتين كما تفعل لو كانت في الحضر فإن قال قائل ففي هذا الحديث ما يدل على خروج رسول الله صلى الله عليه وسلم من الصلوة بعد فراغه من الركعتين اللتين صلاهما بالطائفة الأولى واستقباله الصلوة في وقت دخول الطائفة الثانية معه فيها لأن في الحديث ثم سلم قيل له قد يحتمل أن يكون ذلك السلام المذكور في هذا الموضع هو سلام التشهد الذي لا يراد به قطع الصلوة ويحتمل أن يكون سلاما أراد به إعلام الطائفة الأولى بأوان انصرافها وكلام حينئذ مباح له في الصلوة غير قاطع لها على ما قد روي في ذلك عن عبد الله بن مسعود وعن أبي سعيد الخدري وعن زيد بن أرقم على ما قد روينا عن كل واحد منهم في الباب الذي ذكرنا فيه وجوه حديث ذي اليدين في غير هذا الموضع من هذا الكتاب وقد روي عن جابر بن عبد الله عن رسول الله صلى الله عليه وسلم أنه صلاها على غير هذا المعنى۔

۱۷۵۳۔ حدثنا أحمد بن عبد الله بن عبد الرحيم قال ثنا سعيد بن أبي مريم قال أنا يحيى بن أيوب قال حدثني يزيد بن الهاد قال حدثني شرحبيل ابن سعد أبو سعد عن جابر بن عبد الله عن رسول الله صلى الله عليه وسلم في صلوة الخوف قال قام رسول الله صلى الله عليه وسلم وطائفة من خلفه من وراء الطائفة التي خلف رسول الله صلى الله عليه وسلم تعود وجوههم كلهم

کا حکم ایک جیسا تھا جب صورتحال یہ تھی تو دونوں گروہوں نے دو دو رکعتیں قضا کیں جیسے حالت قیام میں ہوتے تو ہر ایک پر دو دو رکعتوں کی قضا لازم ہوتی۔

اگر کوئی شخص کہے کہ اس حدیث میں اس بات پر دلالت پائی جاتی ہے کہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم پہلے گروہ کو دو رکعتیں پڑھانے سے فراغت پر نماز سے باہر آئے اور دوسرے گروہ کی شمولیت کے وقت نئے سرے سے نماز شروع کی کیونکہ حدیث میں ہے کہ آپ نے سلام پھیرا۔

تو اس شخص سے کہا جائے گا کہ اس میں اس بات کا بھی احتمال ہے کہ یہ (مذکور) سلام، سلام تشہد ہو جس سے نماز توڑنے کا ارادہ نہیں کیا جاتا اور یہ بھی احتمال ہے کہ اس سلام سے پہلے گروہ کو لوٹنے کا وقت بتانا مراد ہو اور اس وقت نماز میں گفتگو جائز تھی اس سے نماز نہیں ٹوٹتی تھی جیسا کہ حضرت عبداللہ بن مسعود، ابو سعید خدری اور زید بن ارقم رضی اللہ عنہم سے مروی ہے اور ہم نے اس کتاب کے کسی دوسرے مقام پر جہاں حضرت ذوالیدین رضی اللہ عنہ کی حدیث کی وجوہ بیان کی ہیں۔ ان روایات کو الگ الگ بیان کیا ہے۔ حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ نے رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے اس طریقے کے علاوہ پڑھنا بھی روایت کیا ہے۔

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما نے رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے نماز خوف کے بارے میں روایت کیا کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کھڑے ہوئے آپ کے پیچھے جو گروہ تھا اس سے پیچھے ایک گروہ بیٹھا ہوا تھا ان تمام کا رُخ سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف تھا۔ آپ نے تکبیر کہی تو ان دونوں گروہوں نے بھی تکبیر کہی جب آپ نے رکوع کیا تو آپ کے پیچھے والی جماعت نے بھی رکوع کیا لیکن دوسرے لوگ بیٹھے رہے پھر آپ نے سجدہ کیا تو ان لوگوں نے بھی سجدہ کیا اور دوسرے بیٹھے رہے پھر

إِلَى رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَكَبَّرَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَكَبَّرَتِ الطَّائِفَتَانِ وَرَكَعَ وَرَكَعَتِ الطَّائِفَةُ الَّتِي خَلْفَهُ وَالْآخَرُونَ قُعُودٌ ثُمَّ سَجَدَ فَسَجَدُوا أَيْضًا وَالْآخَرُونَ قُعُودٌ ثُمَّ قَامَ وَقَامُوا فَنَكَصُوا خَلْفَهُ حَتَّى كَانُوا مَكَانَ أَصْحَابِهِمْ وَأَتَتِ الطَّائِفَةُ الْأُخْرَى فَصَلَّى بِهِمْ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَكْعَةً وَسَجْدَتَيْنِ وَالْآخَرُونَ قُعُودٌ ثُمَّ سَلَّمَ فَقَامَتِ الطَّائِفَتَانِ كِلْتَاهُمَا فَصَلَّوْا لِأَنْفُسِهِمْ رَكْعَةً وَسَجْدَتَيْنِ رَكْعَةً وَسَجْدَتَيْنِ۔

**فَهٰذَا** الْحَدِيثُ عِنْدَنَا مِنَ الْمُحَالِ الَّذِي لَا يَجُوزُ كَوْنُهُ لِأَنَّ فِيهِ أَنَّهُمْ دَخَلُوا فِي الصَّلٰوةِ وَهُمْ قُعُودٌ **وَقَدْ** أَجْمَعَ الْمُسْلِمُونَ أَنَّ رَجُلًا لَوِ افْتَتَحَ الصَّلٰوةَ قَاعِدًا ثُمَّ قَامَ فَأَتَمَّهَا قَائِمًا وَلَا عُذْرَ لَهُ فِي شَيْءٍ مِنْ ذٰلِكَ إِنَّ صَلَاتَهُ بَاطِلَةٌ فَكَانَ الدُّخُولُ لَا يَجُوزُ إِلَّا عَلَى مَا يَكُونُ عَلَيْهِ الرُّكُوعُ وَالسُّجُودُ فَاسْتَحَالَ أَنْ يَكُونَ الَّذِينَ كَانُوا خَلْفَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي الصَّفِّ الثَّانِي دَخَلُوا فِي الصَّلٰوةِ قُعُودًا **فَثَبَتَ** عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ مَا رَوَيْنَاهُ عَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي غَيْرِ هٰذَا الْحَدِيثِ۔

۱۷۵۴- **وَذَهَبَ** آخَرُونَ فِي صَلٰوةِ الْخَوْفِ إِلَى مَا حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ شَيْبَةَ قَالَ ثَنَا قَبِيصَةُ قَالَ ثَنَا سُفْيَانُ الثَّوْرِيُّ عَنْ مَنْصُورٍ عَنْ مُجَاهِدٍ عَنْ أَبِي عَيَّاشٍ الزُّرَقِيِّ قَالَ صَلَّى بِنَا رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الظُّهْرَ بِعُسْفَانَ وَالْمُشْرِكُونَ بَيْنَهُ وَبَيْنَ الْقِبْلَةِ فِيهِمْ أَوْ عَلَيْهِمْ خَالِدُ بْنُ الْوَلِيدِ فَقَالَ الْمُشْرِكُونَ لَقَدْ كَانُوا فِي صَلٰوةٍ لَوْ أَصَبْنَا مِنْهُمْ لَكَانَتِ الْغَنِيمَةُ فَقَالَ الْمُشْرِكُونَ إِنَّهَا سَتَجِيءُ صَلٰوةٌ هِيَ أَحَبُّ إِلَيْهِمْ مِنْ آبَائِهِمْ وَأَبْنَائِهِمْ قَالَ فَنَزَلَ

آپ نے سجدہ کیا تو ان لوگوں نے بھی سجدہ کیا اور دوسرے بیٹھے رہے پھر آپ کھڑے ہوئے تو وہ بھی کھڑے ہوئے اور آپ کے پیچھے سے اُلٹے پاؤں چلے گئے حتیٰ کہ اپنے ساتھیوں کی جگہ جا پہنچے اور دوسرا گروہ آگیا آپ نے ان کو ایک رکعت پڑھائی اور دوسرے بیٹھے رہے پھر سلام پھیرا تو دونوں کھڑے ہوئے اور انھوں نے اپنے طور پر ایک ایک رکعت پڑھی۔

ہمارے نزدیک اس حدیث کا ہونا محال ہے کیونکہ اس میں ہے کہ وہ قعود کی حالت میں نماز میں داخل ہوئے۔ حالانکہ مسلمانوں کا اجماع ہے کہ اگر کوئی شخص بیٹھنے کی حالت میں نماز شروع کرے پھر کھڑا ہو جائے اور اسی حالت میں اسے مکمل کرے اور اسے کوئی عذر بھی نہ ہو تو اس کی نماز باطل ہے پس نماز میں اسی حالت میں داخل ہونا جائز ہے جس میں رکوع اور سجدہ کیا جائے لہٰذا جو لوگ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے پیچھے دوسری صف میں تھے ان کا بیٹھنے کی حالت میں نماز میں داخل ہونا محال ہے۔

پس جو کچھ ہم نے حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے اس کے علاوہ روایت کیا ہے وہ ثابت ہوا۔

دوسرے حضرات نے نمازِ خوف کے بارے میں اس حدیث سے بھی استدلال کیا۔ حضرت ابو عیاش زرقی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے مقام عسفان میں ہمیں ظہر کی نماز پڑھائی اور مشرک آپ کے اور قبلہ کے درمیان تھے۔ حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ بھی ان میں تھے یا ان کے سربراہ تھے۔ مشرکین نے کہا کہ یہ لوگ نماز میں تھے اگر ہم ان پر حملہ کرتے تو غنیمت حاصل کرتے پھر خود ہی مشرک کہنے لگے عنقریب ایک ایسی نماز آئے گی جو ان کو اپنے آباؤ اجداد اور اولاد سے بھی زیادہ محبوب ہے۔ راوی فرماتے ہیں حضرت جبرئیل علیہ السلام ظہر و عصر کے درمیان آیات لے کر اُترے

جبريل عليه السلام بالآيات فيما بين الظهر والعصر قال فصلى رسول الله صلى الله عليه وسلم العصر وصف الناس صفين وكبر وكبروا معه جميعا ثم ركع وركعوا جميعا ثم رفع ورفعوا معه جميعا ثم سجد وسجد الصف الذي يلونه وقام الصف المؤخر يحرسونهم بسلاحهم ثم رفع ورفعوا جميعا ثم سجد الصف الآخر ثم رفعوا او تأخر الصف المقدم وتقدم الصف المؤخر فكبر وكبروا معه جميعا ثم ركع وركعوا معه جميعا ثم رفع ورفعوا معه جميعا ثم سلم عليهم وصلاها مرة اخرى في ارض بني سليم۔

۱۷۵۵۔ **حدثنا** ابوبكرة قال ثنا مؤمل قال ثنا سفيان عن ابي الزبير عن جابر عن النبي صلى الله عليه وسلم انه صلاها فذكر نحوا من هذا۔

**و** كان ابن ابي ليلى ممن ذهب الى هذا الحديث وتركه ابو حنيفة ومحمد بن الحسن لان الله عز وجل قال ولتأت طائفة اخرى لم يصلوا فليصلوا معك وفي هذا الحديث انهم صلوا جميعا وفي حديث ابن عمر وعبيد الله بن عبد الله عن ابن عباس وفي حديث حذيفة وزيد بن ثابت دخول الطائفة الثانية في الركعة الثانية ولم يكونوا صلوا قبل ذلك فالقرآن يدل على ما جاءت به الرواية عنهم عن رسول الله صلى الله عليه وسلم في ذلك فكانت عنده اولى من حديث ابي عياش وجابر هذين **وذهب** ابو يوسف الى ان العدو اذا كان في القبلة فالصلوة كما روى ابو عياش وجابر وان كانوا في غير القبلة فالصلوة كما روى ابن عمر وحذيفة وزيد بن ثابت لان في حديث ابي عياش انهم كانوا في القبلة وحديث ابن عمر

فرماتے ہیں پھر نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو عصر کی نماز پڑھائی اور لوگوں نے دو صفیں بنائیں اور سب نے اکٹھے تکبیر کہی پھر رکوع کیا تو سب نے اکٹھے رکوع کیا پھر جب آپ (رکوع سے) اُٹھے تو سب کے سب آپ کے ساتھ کھڑے ہوتے پھر سجدہ کیا تو آپ کے ساتھ اس صف نے سجدہ کیا جو آپ کے ساتھ تھی جبکہ دوسری صف کھڑی رہی وہ ہتھیار لیے ان کی حفاظت کرتے رہے پھر جب کھڑے ہوئے تو تمام نمازی آپ کے ساتھ کھڑے ہوتے پھر پچھلی صف نے سجدہ کیا اور کھڑے ہو گئے اگلی صف پیچھے چلی گئی اور پچھلی صف آگے آگئی پھر سب نے مل کر تکبیر کہی اس کے بعد آپ نے رکوع کیا تو سب نے اکٹھے رکوع پھر آپ کھڑے ہوئے تو سب کھڑے ہوئے اس کے بعد آپ نے ان کے ساتھ سلام پھیرا اور دوبارہ آپ نے بنو سلیم کی زمین میں یہ نماز پڑھی۔

حضرت ابوالزبیر، حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے وہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ آپ نے یہ نماز پڑھی، پھر انھوں نے اس کی مثل ذکر کیا۔ ابن ابی لیلیٰ ان لوگوں میں سے ہیں جنھوں نے اس حدیث کو اپنایا۔ امام ابوحنیفہ اور امام محمد رحمہما اللہ نے اسے چھوڑ دیا کیونکہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے "وَلْتَأْتِ طَائِفَةٌ أُخْرَىٰ ــــ آخر تک ــــ" "اور چاہیے کہ دوسرا گروہ آئے جس نے نماز نہیں پڑھی، پس چاہیے کہ وہ آپ کے ساتھ نماز پڑھیں" اس حدیث میں ہے کہ انھوں نے اکٹھے یہ نماز پڑھی، حضرت ابن عمر اور عبید اللہ بن عبد اللہ کی حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت اور حضرت حذیفہ اور زید بن ثابت رضی اللہ عنہما کی روایت میں دوسرے گروہ کے دوسری رکعت میں داخل ہونے کا ذکر ہے۔ اس سے پہلے انھوں نے نماز نہیں پڑھی قرآن پاک ان کی اس روایت پر دلالت کرتا ہے جو انھوں نے اس سلسلے میں رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کی ہے۔ پس ان دونوں کے نزدیک یہ روایت حضرت ابن عیاش اور حضرت جابر رضی اللہ عنہما کی ان دو روایتوں سے اولیٰ ہے۔

حضرت امام ابو یوسف رحمہ اللہ کا موقف یہ ہے کہ اگر دشمن قبلہ کی طرف ہوں تو نماز اس طرح ہو گی جیسے حضرت ابو عیاش اور حضرت جابر رضی اللہ عنہما نے روایت کیا ہے۔ اور اگر قبلہ کی طرف نہ ہوں تو اس

وَحُذَيْفَةَ وَزَيْدٍ لَمْ يَذْكُرْ فِيهِ شَيْءٌ مِنْ ذٰلِكَ اِلَّا اَنَّهُ قَدْ رُوِيَ عَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ فِي ذٰلِكَ مَا يُوَافِقُ مَا رَوَوْا وَقَالَ كَانَ الْعَدُوُّ فِي غَيْرِ الْقِبْلَةِ قَالَ اَبُوْ يُوْسُفَ فَاَصَحُّ الْحَدِيْثَيْنِ فَاَجْعَلُ حَدِيْثَ ابْنِ مَسْعُوْدٍ وَمَا وَافَقَهُ اِذَا كَانَ الْعَدُوُّ فِي غَيْرِ الْقِبْلَةِ وَحَدِيْثَ اَبِي عَيَّاشٍ وَجَابِرٍ اِذَا كَانَ الْعَدُوُّ فِي الْقِبْلَةِ وَلَيْسَ هٰذَا اِخْلَافَ التَّنْزِيْلِ عِنْدَنَا لِاَنَّهُ قَدْ يَجُوْزُ اَنْ يَكُوْنَ قَوْلُهُ وَلْتَاْتِ طَائِفَةٌ اُخْرٰى لَمْ يُصَلُّوْا فَلْيُصَلُّوْا مَعَكَ اِذَا كَانَ الْعَدُوُّ فِي غَيْرِ الْقِبْلَةِ ثُمَّ اَوْحَى اللّٰهُ اِلَيْهِ بَعْدَ ذٰلِكَ كَيْفَ حُكْمُ الصَّلٰوةِ اِذَا كَانُوْا فِي الْقِبْلَةِ فَعَلَ الْفِعْلَيْنِ جَمِيْعًا كَمَا جَاءَ الْخَبْرَانِ وَهٰذَا اَصَحُّ الْاَقَاوِيْلِ عِنْدَنَا فِي ذٰلِكَ وَاَوْلَاهَا لِاَنَّ تَصْحِيْحَ الْاٰثَارِ يَشْهَدُ لَهُ وَقَدْ دَلَّ عَلٰى ذٰلِكَ اَيْضًا اَنَّ عَبْدَ اللّٰهِ بْنَ عَبَّاسٍ قَدْ رُوِيَ عَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي صَلٰوةِ الْخَوْفِ مَا قَدْ ذَكَرْنَا فِي اَوَّلِ هٰذَا الْبَابِ مِمَّا رَوَاهُ عَنْهُ عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ مِنْ صَلٰوةِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِذِي قَرَدٍ فَكَانَ ذٰلِكَ مُوَافِقًا لِمَا رَوٰى عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ مَسْعُوْدٍ وَعَبْدُ اللّٰهِ بْنُ عُمَرَ وَحُذَيْفَةُ وَزَيْدٌ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي ذٰلِكَ۔

۱۷۵۶۔ ثُمَّ رُوِيَ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَبَّاسٍ فِي ذٰلِكَ مِنْ رَاْيِهِ مَا حَدَّثَنَا سُلَيْمٰنُ بْنُ شُعَيْبٍ قَالَ ثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ صَالِحٍ الْهَاشِمِيُّ اَبُوْ بَكْرٍ قَالَ ثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ لَهِيْعَةَ عَنِ الْاَعْرَجِ اَنَّهُ سَمِعَ عُبَيْدَ اللّٰهِ بْنَ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَبَّاسٍ يَقُوْلُ كَانَ اَبُوْ عَبَّاسٍ يَقُوْلُ فِي صَلٰوةِ الْخَوْفِ فَذَكَرَ مِثْلَ مَا فَعَلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي حَدِيْثِ اَبِي عَيَّاشٍ وَحَدِيْثِ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ الَّذِي وَافَقَهُ۔

طرح نماز پڑھی جاتے جیسے ابن عمر، حذیفہ اور زید بن ثابت رضی اللہ عنہم نے روایت کیا ہے کیونکہ حضرت ابن عیاش رضی اللہ عنہ کی روایت میں ہے کہ وہ قبلہ کی طرف تھے جبکہ حضرت ابن عمر، حذیفہ اور زید رضی اللہ عنہم کی روایت میں ایسی کسی بات کا ذکر نہیں ہے البتہ اس ضمن میں حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے ان (حضرات) کی روایت کے موافق مروی ہے اور انھوں نے فرمایا کہ دشمن غیر قبلہ کی طرف تھے۔ حضرت امام ابو یوسف رحمہ اللہ فرماتے ہیں میرے نزدیک دونوں حدیثیں صحیح ہیں لہٰذا میں حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ کی روایت اور جو اس کے موافق ہے اس کو اس صورت پر محمول کرتا ہوں جب دشمن قبلہ کی غیر سمت میں ہوں جبکہ ابن عیاش اور جابر رضی اللہ عنہما کی حدیث اس صورت سے متعلق ہے جب دشمن قبلہ کی جانب ہو اور ہمارے نزدیک یہ قرآن پاک کے خلاف نہیں کیونکہ یہ بات جائز ہے کہ ارشاد خداوندی ہے "وَلْتَاْتِ طَائِفَةٌ اُخْرٰى ...... آخر تک"

اس صورت سے متعلق ہو جب دشمن قبلہ کی طرف نہ ہوں اس کے بعد اللہ تعالیٰ نے آپ کی طرف وحی بھیجی کہ جب دشمن قبلہ کی جانب ہو تو نماز کیسے پڑھی جاتے پس آپ نے دونوں طرح عمل کیا جیسا کہ دونوں (طرح کی) احادیث میں آیا ہے ہمارے نزدیک سب سے زیادہ صحیح اور بہتر تاویل ہے کیونکہ روایات کی تصحیح اس بات پر گواہ ہے اس پر وہ روایت بھی دلالت کرتی ہے جو بواسطہ حضرت عبداللہ ابن عباس رضی اللہ عنہما رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے نماز خوف کے بارے میں مروی ہے ہم نے اس باب کے شروع میں ذکر کیا ہے کہ حضرت عبید اللہ بن عبد اللہ رضی اللہ عنہما ان سے ذی قرد میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز کے بارے میں روایت کرتے ہیں یہ روایت حضرت عبداللہ بن مسعود، عبداللہ ابن عمر، حذیفہ اور زید بن ثابت رضی اللہ عنہم کی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے مروی روایت کے موافق ہے۔

پھر حضرت عبداللہ ابن عباس رضی اللہ عنہما سے اس سلسلے میں ان کی اپنی رائے بھی مروی ہے۔ حضرت اعرج سے مروی ہے انھوں نے حضرت عبداللہ بن عبداللہ بن عتبہ رضی اللہ عنہم کو فرماتے ہوئے سُنا کہ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نماز خوف کے بارے میں فرماتے ہیں اس کے بعد انھوں نے رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے اس فعل کا ذکر فرمایا جس کا حضرت ابو عیاش

